# योग विद्या

## یوگ ودیا

اس ودیا کی ہمسری کسی ودیا کو نہیں - یہی ام العلوم ہے - قدرت کے اسراروں کا پتہ

سوائے اس کے ہرگز نہیں چل سکتا جو کچھ آجتک ظہور دنیا سے انسانی تجربات و مشاہدات میں کیا

بذریعہ ظاہری یا بذریعہ باطن آچکا ہے یا آئندہ آئیگا وہ اسی کے طفیل ہے - یہی پرم ودیا

بتلاتی ہے کہ سب سے اونچا مقام نراکار نرنجن ہے اور تمام برہمانڈ اس میں محیط ہیں -

وہ یوگیشوروں کا گھر ہے - اور اسکو یوگ پد بھی کہتے ہیں - اسکے نیچے آتم پد ہے

جہاں نروکلپ سمادھی کی استھتی ہے - یہی استھان پرماتما جوتی سروپ کا ہے -

اسکا نظارہ ہی یوگیشوروں کیلئے وقف ہے - اس سے نیچے آنند پد ہے - یہاں

اپند

سے آنند کا ظہور ہوتا ہے۔ یہ بھی یوگیشوروں کا دربار ہے۔ یہاں کیول آنند ہی آنند ہے۔

اس سے نیچے ست لوک۔ وہاں پرکاش نرمل اور چیتن ہے جس سے تمام کائنات ظہور

ہوکر آغاز و انجام پاتی ہے۔ اس سے نیچے دو استھان ایک ایشوری دوسرا مایاوی شکتی

سب جگت میں ویاپک ہو رہی ہے۔ مگر اپاسک صرف یہاں تک پہنچ سکتے ہیں۔ اس سے

اوپر کے مقاموں پر سوائے یوگی کے کسی کو رسائی نہیں۔ ست لوک کے نیچے آد لوک ہے

جس کو سنسار چکر کہتے ہیں۔ اس کے نیچے گنٹولوک دس اندریوں کی رچنا کا یہ کارخانہ

ہے۔ دراصل لگو نام اندری کا ہے۔ یہی چھ استھان دسم دوار کے اوپر اوپر ہیں۔ یوگی لوگ

یوگ ابھیاس کے بل سے اس کا پتہ ملتا ہے۔ کیونکہ یوگ ابھیاس میں تیسرا نیتر ہے ؛

یہ بات ہر سدھ اور ہر ایک جانتا ہے۔ انڈے سو برہمانڈ ہے۔ گو اس کی ہٹ یوگی کے
سوائے کوئی نہیں سمجھا سکتا۔ بھلا تمام برہمانڈ کے سامان ہر ایک شے میں جو نام و روپ
سے علیحدہ علیحدہ معروض ہیں کس طرح سما سکتے ہیں۔ پس یہی کمال اس یوگ ودیا میں ہے۔
کہ چیونٹی سے لیکر ہاتھی تک ذرہ سے آفتاب تک جزء لا یتجزا سے کل تک ایک نظر میں
مساوات سے دکھلا سکتی ہے۔ اس لئے اسکی فضیلت کی تشریح محض طوالت بس آنا ئلہ

عیدانذ۔ بیدانذ۔
نوٹ۔
سات کونوں کے اسلامی نام یہ ہیں۔

لقا باللہ — فنا فی اللہ — سدرۃ المنتہی — موہل ہاھوت — ہاموت
ادنکار — الکھ کول — ست کول — بھور گپھا — مہاسن

یاہوت    لاہوت    ملکوت    تحت سویدا

سن    ترکوٹی    سہنس دل کنول    شکلی یا شونیتر

چھ استھانوں کا موکش دوار دسم دوار ہے۔ یوگی کا پن اوپر ان دسم دوار سے اوپر جاتے ہیں۔
اور وہ موکش محل کا آنند بھوگتا ہے۔ گرو لوگ متصل نیچے دسم دوار ہے۔ سرت شبد نراکار
سے نزول پا کر یہاں ٹھہرتی ہے۔ پھر پنڈ میں پرویش کرتی ہے۔ گوت کا زیادہ تر سادھن
بھی اسی حد تک ہے۔ یہاں پنچ تت (٥) تین گن (٣) پچیس پرکرتی (٢٥) دس اندریاں (١٠) مایا شکتی
کا پرویش ہے۔ یہاں (یوگ) ابھیاس میں وگھن بھی اسی استھان تک رہتا ہے۔ اس کے اوپر پھر یوگی
خود مختار اور آزاد ہو کر ہر جگہ بلا روک ٹوک داخل ہو سکتا ہے۔ وہ ملت ہے کچھ کرنا یا نہ کرنا

اُس کی مرضی پر منحصر ہے ۔ پابندی کوئی نہیں ۔

دسم دوار کے نیچے ترکٹی ہے اس کو للن گنگا اور برہم رندھر بھی کہتے ہیں ۔ کل دنیا کی رچنا

یا مایا اور بس کا آغاز یہاں سے ہوتا ہے ۔ یوگیشور اس کو برہمنڈی من کہتے ہیں ۔

اس کے نیچے استھان سہسر دل کنول کا ہے اور نرنتر جوتی شیو شکتی لکشمی نارائن

اور البنو اس مقام کے نام ہیں ۔ یوگیشر پہلے دھیان اسی استھان کا کرتے ہیں ۔ جاگرتِ اوستھا

میں جیو آتما کا استھان بھی یہی ہے ۔ اور سہسر دل کنول سے جس کو گیانی چداکاش یا

برہم کہتے ہیں تمام دیہہ میں ویاپک ہے ۔ اس کے نیچے چھ چکر ہیں ۔ پس اس سے

آگے اس کتاب میں تفصیل سے اپنے موقع پر مطالعہ فرمائیں ::

یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے کہ دنیا میں جو کچھ فضیلت کسی نے حاصل کی یا کمال پایا۔ وہ
اسی یوگ ودیا کی بدولت تھا۔ آجتک جس قدر یوگیشر منی رشی اوتار پیغمبر سدھ اولیا
محقق موجد ہوئے ہیں۔ محض اسی ودیا کی وجہ سے۔ مشکل یہ ہے کہ اس ودیا کی تکمیل
بھی انیک جنموں میں ہو کر حضرت انسان اشرف المخلوقات کا خلعت حاصل کرتا ہے۔ یہ
کوئی ربا ندانی کی گڑی نہیں۔ جو صرف ایک جنم میں چند سال کی کوشش سے حاصل ہو کر
فانی جسم کے ساتھ فنا ہو جاوے۔ اسمیں کوئی شک نہیں کہ یوگ کا ابھیاس جنم جنمانتروں
کا پیدا ہوتا ہے۔ معمولی نظر سے دیکھیں کہ جس قدر اوتار پیغمبر۔ اولیا۔ رہبر ریفارمر
پیر منغیر ہر ایک مذہب و ملت اور ونش میں ہوئے ہیں۔ وہ صرف ظاہری علوم میں معمولی
دیش

سے بھی کم لیاقت رکھتے تھے ۔ مگر جنم جنمانتر کی یوگ ودیا کے ابھیاس کے بل سے
اپنے زمانہ میں اپنے مشن کا سکہ جما گئے ۔ اس لئے اس ودیا یعنی یوگ ودیا کو
علم الٰہی ۔ علم لدنی برھم ودیا سے نامزد کرتے ہیں ۔ آجکل ایک ہی زبان سے قدرتی طور پر
یہ شعر نکل رہا ہے ۔

رہتا تو وہ میرے گھٹ میں ہے پر وہ نظر آتا نہیں
یوگ سادھن کے بنا کوئی اُسکو پاتا نہیں ۔

موجودہ زمانہ کا کوئی بھی عالم بھگوت گیتا کے فلسفہ سے انکار نہیں کر سکتا ۔ مگر اُس میں بھی
بار بار ۂ اسی ودیا کی تاکید ہے ۔ کیونکہ بغیر اس کے حرف علم عملی صورت میں نہیں آ سکتا ۔
ناظرین ذرا تعصب کو صرف دو تین منٹ کے لئے دور فرما کر غور فرمانا ۔ کہ اگر سوائے یوگ ابھیاس کے
کسی اور صورت سے الٰہی ظہور پذیر ہو سکتی تو آجکل کون مذہب ہے ۔ جس نے کوئی کسر باقی رکھی ہوئی ہے ۔

مندروں مسجدوں گرجاؤں دھرم لیوں خانقاہوں سمادھیوں مزاروں انجمنوں سبھاؤں
سوسائٹیوں لیکچرار اپدیشکوں واعظوں فقیروں سادھوؤں پادریوں گوروؤں وغیرہ
وغیرہ پیشواؤں کی کیا کمی ہے - گھر گھر میں قرآن انجیل - گرنتھ صاحب پوران وغیرہ وغیرہ
گرنتھ مردوں عورتوں تک کے سامنے رکھے ہوئے ہیں - قران - پن دان - تیرتھ یاترا
حج نماز سندھیا روضہ راس لعر یا ٹھو پوجا - عبادت - برت روزہ غرضیکہ مذہبی
سامانوں کی کیا کمی ہے - مگر غضب یہ کہ مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی کا مقولہ صادق ہے
شاذ و نادر اشخاص ہی آجکل قابلِ تعظیم نظر آتے ہیں - یہ بھی ان کے پچھلے جنموں
کا یوگ ابھیاس کا ثمرہ ہے - مگر آجکل کی عبادت پوجا بھی محض دکھلاوا

اندھا دھند تقلید نے تمام انسانوں کو ظاہر و باطن سے ایسا گرا دیا ہے ۔ کہ کبھی آج تک

ایسی حالت کسی زمانہ میں نہ ہوئی ہوگی ۔ ہر ایک شخص تعصب کو چھوڑ اپنے گریبان میں منہ ڈال کر

خود فیصلہ فرما سکتا ہے ۔ ہمیں اس پر زیادہ لکھنے کا شوق نہیں ۔ بس آجکل صرف زباندانی

کا عروج ہے ۔ اور لوگ سہل انگاری سے یعنی حیلہ و فن سے ہی اپنا الو سیدھا ہوتا دیکھ کر

سچی ریاضت سے منہ موڑ بیٹھے ہوئے ہیں ۔ حق تو یہ ہے کہ پرمیشور کو بھی دھوکا دے رہے ہیں

سچی ودیا یعنی یوگ ابھیاس سے کانپتے ہیں ۔ اور اسکو ایک فرضی ڈھکوسلہ سمجھ کر سمجھے ہوئے ہیں ۔

مگر یاد رہیں کہ کاٹھ کی ہانڈی کب تک کام آئیگی ۔ حیلہ و فن سے کب تک کام چلیگا ۔ کوئی

بعض

ودیا اس سچی ودیا کے قدم کی خاک کی برابری نہیں کر سکتی ۔ گو ظاہری معلومات نے آجکل محض

دلیشوں کو یہ دعویٰ سکھا دیا تھا۔ کہ یہ بڑے موجد و محقق ہو چکے ہیں۔ مگر ہندوؤں کے فلاسفروں کے دماغ

تک ذہن کی جس کو یوگ میں کمال تھا۔ ان کی رسائی محال ہے۔ اس لئے یہ یوگ وہ دیا جو تمام علوم کا سرچشمہ

بھارت ورش جو تمام دنیا کا سرتاج ہے اس کے دماغ میں سے ہی یہ نکلیگی۔ خیر کثرت سے بات شرح سے

کیا فائدہ۔ مگر ہم تمام بنی نوع انسان سے دست بستہ نیاز عرض کر کے صرف اتنا التماس کرتے ہیں۔

جب ہم انسان ہیں تو انسان بن کر ہی دکھلانا چاہئے۔ ورنہ بر عکس نہند نام زنگی کافور۔

یہ چند اوراق جو ناظرین صاحبان کے پیش کئے جاتے ہیں۔ یہ سری ۱۰۸ یوگی راج چینا ناتھ جی اندریور

متصل پونچھ ریاست جموں اور سی ہیلگو باشی جی کی کرپا کا موجب ہے۔ افسوس ان کو

جو جو خیال ملک کے سدھار کے بارہ میں لکھا مگر لوگ سادھن پیش نظر تھے پورے کرنے کا موقع نہیں ملا۔

یہ ہماری بدقسمتی کا سبب ہے - خیر یہ اُن کی تصنیف جو سرل بھاشا میں ہے - اِس کو اُردو عبارت میں جیسا کہ مجھے سمجھ نے کام دیا لکھ کر پیش کرتا ہوں - تاکہ عوام کو یوگ ودیا کی بابت کچھ تو پتہ لگنے کہ یہ کیسا علم ہے اور اس میں کیا بھرا ہے - اس کے حروف کیا ہیں - اور یہ علم نوشتہ تقدیر کے سمجھنے پر کیسے قادر ہوسکتا ہے۔

رہ گیوں سے خود بتا نک نوا ‏ تو پھر دیکھ لے جو یہاں ہے دھرا ۔

## یوگ سدھانت یعنی یوگ کا مقصد

### نوٹ

سدھانت کے بغیر عقیدہ قائم نہیں ہوتا - عقیدہ یعنی شردھا کے بغیر پریم - شوق عشق عملی کرنے کو دل نہیں چاہتا - گویا شردھا ہی مرتاض بناتی ہے - ریاضت کے بغیر ادھیں ملتا -

جس سے یہ دنیا پیدا اور قائم اور فنا ہوتی ہے۔ وہ برہم ماننے کے قابل ہے۔ اگرچہ اپادان کارن

پرکرتی ہے۔ "جیو ایشور کا انش ہے جس کی علیحدگی کا کارن پرکرتی ہے۔ اور ایشور پرکرتی سے پرے ہے"

**ایشور۔ جیو۔ پرکرتی** انادی ہیں۔ برہم و جیو دونو ویاپیہ و ویاپک کے بھاو سے
ازلی ہیں — محیط — احاطہ

سمبندھ روپ اور انادی ہیں۔ جیو کرم میں بھگونت ہے۔ ایشور بھوگتا ہے۔ جیو سے ایشور اور
تعلق — ثمرۂ اعمال

ایشور سے جیو بھن ہے۔ دونو سے پرکرتی روپ بھن ہے۔ تینوں ازلی اور انادی ہیں ست
علیحدہ

یعنی شدھ۔ رج یعنی مدھ یا وسط۔ تم یعنی جڑتا تینوں اشیا معتدل یعنی سم ہونے پر پرکرتی
مادہ

کہلاتی ہے۔ اس سے مہا تتو یعنی بدھی۔ اس سے اہنکار۔ انانیت اس سے پنچ تنماترا
انجماد — ابتدائی لطافت

یا لطیف عنصر جو ۲۴ ہیں اور پچیس ۲۵ واں پرکھ ہے۔ اس سے پرکرتی اوکارنی اور مہا تتو بکار یعنی
علت نامی

پانچ عنصر لطیف پرکرتی کا نفل۔ اور۔ اندریے۔ پن کثیف عنصروں کا کارن ہے۔
حواس دل

پرکھ نہ کسی کا اپادان کارن ہے نہ کسی کا کاریہ۔ ہر بستک کے تین کارن ہیں ایک
علت

نمت دوسرا اپادان تیسرا سادھارن

نمت وہ ہے جو کاریہ سے علیحدہ رہ کر کاریہ کو بنائے مثلاً صانع نرنکار کمہار وغیرہ۔

اپادان جس کے بغیر کچھ نہ بنے وہی درمیانی صورت ہو کر بنے اور بگڑے ~~کاریہ جیسے بنائے~~

اوستھا انتر پراپت ہوئی چیز کی پہلی حالت کو اپادان کہتے ہیں۔ جیسے مٹی سے برتن۔

سادھارن۔ جو ہر ایک شے کے بنانے میں شامل ہو۔ جیسے دیش۔ کال آکاس صنعت۔ یہ

دو طرح کا ہوتا ہے۔ ایک سب سرشٹی کو کارن سے بنانے دھارنے اور پرلے کرنے یعنی سب مدارجات کو
پیدائش قیام فنا

اپنی حالت پر رہنے والا۔ نمکھیہ سادھارن پرماتما ہے ۔ دوسرا پرماتما کی سرشٹ جس سے پدارتھوں کو پیر
انتہائی اصلیت
پیدائش
اشیاء
آفرینش

انیک بدھ۔ کاریہ انتر میں بنانے والا سادھارن کارن جیو ۔ اپادان کارن پرکرتی
گوناگوں
محدود کرنے والا
روح
مادہ

پرمانو جس کو سب سنسار کے بنانیکی سامرتھ رہتے ہیں جڑکے ہونے سے آپ سے بن اور بگڑ نہیں
ذرات
تمام عالم
طاقت
غیر متحرک

سکتا۔ البتہ دوسرے کے بنانے اور بگاڑنے کا محتاج رہتا ہے۔ آلنا تیہ صورتوں میں جڑ کے سبب

جڑ بھی بنتا بگڑتا ہے ۔ اپادان کارن کے مطابق کارج میں گن ہوتے ہیں ۔
خواص۔

**ویاپک** پرمیشور جی اپنے اندر ویاپیہ پرکرتی اور پرمانو کارن سے استھول جگت کو بنا کر استھول
محیط کل
کثیف
محدود شے
مادہ
ذرات

روپ سے خود اس میں محیط ہوکر ساکھی بھوت آنند مئے ہو رہے ہیں ۔
شاہد ہر حال

**پرماتما** پربھو میں سبھاوک شکتی ہے - کہ جب جگت اوتپن کرنا چاہیں۔ تو جیووں کی
عادت طبعی طاقت
عالم ارواح

وچار گیان دھیان اپدیش شرون دوار سے پرسدھ ہو ستول پدارتھوں

معرفت تصور تلقین سماعت ظاہر کثیف اشیا

کے دوارا پرگٹ ہوتے ہیں۔ اس سبھاؤ شکتی کو سوبھاؤ یعنی خود بخود یا خود آپ

ظاہر طبعی طور پر

ابتدا

سے منسوب کیا جاتا ہے۔ ایسی حالت میں پرماتما کو شکت جیووں کو بغیر ساکھشات کوئی نہیں

ظاہراً

جان سکتا۔ یہ عالم آفرینش سے پہلے پرلے میں اندھکار ڈھکا ہوا ہوتا ہے۔ اور قیامت

قیامت تاریکی

کے بعد ایسا ہی ہوتا ہے۔ مثلاً سکھوپت سے جاگرت

جب ایک اوستھا ہو دوسری معدوم ہو جاتی ہے۔ گویا یہ ازلی سلسلہ ہے اس کے خسارہ کے لیے

ہوگ ابھیاس کی کمال ضرورت ہے۔ **عالم کا ظہور**۔ برہمشو (۱)۔ پرکرتی (۲)۔ جیوان (۳)

کے انادی ہونے سے ہوتا ہے۔ اگر ان میں سے ایک نہ ہو۔ تو جگت یعنی عالم بھی نہ ہو۔

اُس آفرینندہ کی سبھاؤ اچھیا اور پرکرتی سے آکاش اسکے بعد پھر اتش پھر
خواص طبعی ضد

آب پھر پرتھوی - زمین سے نباتات غلہ وغیرہ - نباتات غلہ سے بیرج - بیرج سے جاندار
زمین منی

کی آفرینش ہوتی ہے - اسکو میتھنی سرشٹی کہتے ہیں .
یعنی از روئے مباشرت

## علیحدہ علیحدہ شاستروں کا عقیدہ

اگن آدی
محض آکاش سے چھاندوگیہ میں اگرادی سے - تیتریہ میں جل سے - ویدوں میں ہرنیہ گربھ سے

نیائے سانکھ میں کرم سے ویشیشک میں وقت سے نیائے میں پرمانو یوگ سے (پرکھا رتھ

سانکھ میں) پرکرتی ویدانت میں برہم سے آفرینش مانی ہے - اور سب بیج ہے - آکاش

میں اوکاش چاہئے - ویمانسا میں ایسا کوئی بھی کام جگت میں نہیں ہے - جس میں کرم

کی چیشٹا نہ کی جائے ۔ ویشیشک میں زمانہ کے بغیر کچھ بن ہی نہیں سکتا ۔ نیائے میں
نعل کا شش ۔

اپادان کارن کے بغیر کچھ بن نہیں سکتا ۔ یوگ و نیائیں و چارواک سے بنتا ہے ۔ سانکھیہ تتوں
منصروں

جاھتا
کا بلدپ مانتا ہے ۔ ویدانت صانع کی ضرورت بتاتا ہے ۔ اس لئے یہ سرشٹ چھ کارنوں سے
کا امتزاج
پیدائش

بنتے ہیں ۔ جب پیدائش کا آغاز آتا ہے ، تب پرمانما ۔ سوکشم پدارتھوں کو جمع کرتے ہیں ۔
لطیف ذرات

ان کی ابتدائی حالت جو نہایت لطیف پرکرتی روپ کارن سے کچھ کثیف ہوتی ہے ۔ اوسکو اہنکار

یعنی انانیت خواہش خیال ۔ سنکلپ کے ناموں سے نامزد کیا جاتا ہے ۔

پانچ سوکشم بھوت شروتر توچہ نیتر جیبھا گران اور
عنصر لطیف سامعہ لامسہ باصرہ ذائقہ شامہ

اسکے پانچ ستھول عنصر ۱۰ گیارھواں من جو ان سے ستھول پیدا ہوتا ہے ۔
کثیف عنصر دس کثیف ۔

ان ہی پانچ تتمانزادوں سے انیک استول بھوت جنکو ہم مشاہدہ کرتے ہیں ۔ پیدا ہوتے ہیں۔ ان
کثیف عنصر

میں طرح طرح کی نباتات درخت ۔ غلہ ۔ غلہ سے ویرج اور ویرج سے شریر بنتے ہیں ۔ مگر ابتدائی

کیونکہ جب استری پرش کو تیار کرنا تھا علاوہ علیحدہ بناکر اپنی جیوں سے بجز

آفرینش میں ایسا نہیں ہوتی / اسکے بعد میتھنی سرشٹی شروع ہوتی ہے ۔ ذرا جسم کی ساخت پر
برا رجات
رفیقوں

غور سے خیال کرو کیا عجیب قدرت معلوم دیتی ہے ۔ جس کو دیکھکر بڑے بڑے عقل مند حیران رہ

جاتے ہیں ۔ استخوانوں کا الحاق ناڑیوں کا بندھن ۔ گوشت کا لیپ ۔ پوست کا ڈھکنا ۔ پھیپھڑہ

کا پنکھا ۔ گویا کل کا سکھاپن ۔ روح کا ملاپ حسن صورت ۔ عجیب ترتیب ۔ بال ۔ ناخن

آنکھ سر کا دائرہ اور حس کا جوڑ حواسوں کی روشنی کے راستہ ۔ عالم بیداری ۔ خواب
طرف
غفلت کے ہو گئنے کے استغنان وغیرہ وغیرہ خواہشات کی جذب و نمود کے خلاف ۔ سب حیوانوں

کاو بھاگ کلا کوشل کی طرح سمجھاپن اس قسم کی عجیب صنعت و خلقت کو بغیر پرم ایشور

کون ترتیب دے سکتا ہے - علاوہ اس کے انیک پرکارے - دھاتو - رتن - انیک پرکارے

اشجار اور ان کے بیجوں میں تمام قوت اظہار انیک پرکار کی زینت - انیک پرکارے ان گنت -

مول - بیل - انیک قسم کے ذائقے - انیک قسم کے سوگندھ - گل و برگ - ارضی و سماوی

لاتعداد لامحدود مخلوقات غرضیکہ جہاں دیکھو وہاں ہے - تمام اشیا متحرک اور غیر متحرک کو اپنے

قاعدے کے اندر رکھنا - بنا آدی پرماتما کے کس سے ہو سکتا ہے -

نہ در ما گنجد بصد اسرار الٰہی　　نہ دریا گنجد اندر گوش ماہی

## صرف ایک جسم انسانی کا مختصر تذکرہ

۷۲۰۰۰

اس میں بہتر ہزار ناڑیاں ہیں - مگر یوگ شاستر ساڑھے تین کروڑ تک بیان کرتا ہے اور ان کی

تقسیم تینوں گنوں کے انوسار علیحدہ علیحدہ ہے ۔ باوجود علیحدگی ایک دوسری کے معاون بھی ہیں۔

آسن بعد میں ان سے یوگیشر کام لیتے ہیں۔ اس لئے جو کہ لکھ آسن بیان کئے جاتے ہیں۔

ان کی شرح تو شاید کسی خاص گرنتھ میں ہوگی ۔ یا گرو کے شغل سے ہوتی ہوگی۔ مگر عام طور پر دس

ناڑیاں پردھان ہیں۔ ایڑا[1] ۔ پنگلا[2] ۔ سوکھشمنا[3] ۔ گندھاری[4] ۔ ہستی جیولا[5] ۔

پشپا[6] ۔ یشیا سونی[7] ۔ النبو کھا[8] ۔ کوہو[9] ۔ شانکھنی[10] دائیں ناسکا میں ایڑا

بائیں ناسکا میں پنگلا۔ ان کے وسط میں سوکھشمنا ۔ دائیں آنکھ میں گندھاری ۔ بائیں آنکھ میں

ہستی جیولا ۔ دائیں کان میں پشپا ۔ بائیں کان میں یشیا سونی ۔ مکھ میں النبو کھا لنگ میں کوہو۔
آلہ تناسل

مول آدھار میں شانکھنی ——— انسان کے آلہ تناسل و مقعد کے درمیان جو سیونی ہے
مقعد

اُس سے نو انگل میرناف کے وسط میں (کند کا ستھان ہے) یہ کند چار انگل چوڑا ہے بیضہ مرغی کی

طرح اس کی بناوٹ اور رنگت ہے ۔ ہر چہار طرف سے توچا اور کف سے آلودہ ہے ۔ اُس کند کے وسط میں

سوکھشمنا وغیرہ کا اصل ہے ۔ پچھلے حصہ میں میرو ڈنڈ کے رستہ برہم مندر تک گئی ہے ۔ سوکھشمنا کند
بنیاد

کے عین وسط سے چل کر آدھار چکر میں آئی ہے ۔ آدھار سے ادھشٹھان ۔ وہاں سے منی پورک

اس سے اناہد چکر میں ۔ یہاں سے کنٹھ چکر ۔ یہاں سے سوکھشمنا غرب کی طرف گردن کے پچھلی طرف

جو میرو ڈنڈ ہے اُس کے رستے برہم مندر کو جاتی ہے ۔ شرق کی طرف ابروؤں کے وسط میں

جو آگیا چکر ہے اس رستہ سے برہم مندر کو جاتی ہے ۔ قاعدہ کے مطابق پرانایام کے ابھیاس
مشق ضبط انفاس

سے ناڑی چکر شدھ ہونے سے سوکھشمنا کے ذریعہ بدن سے پران سہل ہی دسم دوار

میں جاتے ہیں۔ اس جسم میں پران وایو انچاس قسم کے ہیں۔ ان میں دس پردھان ہیں۔ پران۔ اپان

سمان۔ اودان۔ ویان۔ ناگ۔ کورم۔ کرکل۔ دیودت۔ دھننجے

ہردے میں پران گودا میں اپان ناف میں سمان کنٹھ میں اودان سارے جسم میں ویان اور ناگ وغیرہ

جو پانچ ہیں۔ ڈکار۔ ہچکی۔ جمائی۔ چھینک۔ بادِ مخالف یہ بھوک پیاس سردی گرمی کی حالتوں میں کام

کرتے ہیں۔ جسم میں چھ چکر ہیں۔ اول۔ گودا اور لنگ کے وسط میں (و) سے س تک

آلہ تناسل

چار اکھشروں یعنی وا۔ شا۔ کھا۔ سا کے چار دل پتے آتشی رنگ آدھار چکر ہے۔

دوسرا۔ آلہ تناسل کے اوپر مخفی جگہ میں ب سے ل تک چھ اکھشروں سے چھ دل پتے یعنی۔ با۔ بھا

ما۔ یا۔ را۔ لا سورج کی مانند سوادھشٹھان چکر ہے۔ تیسرا ناف میں ڈ سے پھ تک

تک دس اکھشروں کا دل پیت یعنی ۔ ڈا ۔ ڈھا ۔ رنا ۔ تا ۔ تھا ۔ دا ۔ دھا ۔ نا ۔ پا ۔ پھا

سرخ رنگ ۔ منی پور چکر ہے جو تھا پردے میں ک سے ٹھ تک بارہ اکشروں سے مزین
حمید

دوادش دل طلائی خالص کا رنگ (کا ۔ کھا ۔ گا گھا گاں ۔ چا ۔ چھا ۔ جا ۔ جھا ۔ یا ۔ ٹا ۔ ٹھا) اناہد چکر ہے ۔ پانچواں حلق میں ا سے آ تک کھورس دل ہے یعنی
بارہ پکھڑی

سولہ ماترا ۔ ا ۔ آ ۔ ا ۔ ای وغیرہ ماہتاب کی مانند ۔ وشودہ چکر ہے ۔ چھٹا

ابروؤں کے درمیان حہ ۔ لو دو اکشروں ہے ۔ کھا دو دل سہت خون کی رنگت کا آگیا

چکر ہے ۔ ساتواں دسم دوار میں سہت ۔ چت ۔ آنند جوتی سروپ استھان دل پیت
ہستی علم سرور

صفا بلور کی طرح برہم رندھر چکر ہے ۔ اول چکر یعنی آدھار چکر میں گنیش ۔ دوسرے میں برہما ۔

تیسرے میں شنو چوتھے میں مہادیو پانچویں میں جیو آتما چھٹے میں گورو جی ساتویں میں وپایک برہم
کل محیط روح پرماتما

اسیطرح سے اپنی شکتیوں اور واسنوں کے شمیت جاننا - دس ناڑی - دس وایو - کھٹ چکر کو دھیان کرے
سواری عورتیں

لعدازاں شٹ کرم کا ابھیاس ہونا چاہیے - شٹ کرم حسب ذیل ہیں -

سورج بھیدن - اوجائی سیت کاری - شیتلی - بھستر کا - بھرامری
مورچھا پلاوتی تشریح -

باہر کی ہوا کو پہلے دائیں ناسکا کے رستہ آہستہ آہستہ جمع کرنا - سکھا سے ناخنوں تک ساری
سوریہ بینی

جسم میں حسب طاقت صبر کرنا - پھر بائیں ناسکا کے رستے آہستہ آہستہ نکالنا اسکا نام

سورج بھیدن ہے - منہ کو بند کرکے جسطرح شبد کو حلق سے ہردے تک پران وایو پہنچ سکے -

پہلے قاعدہ کے مطابق دائیں ناسکا کے ذریعے جمع کرنا پھر طاقت کے مطابق پرکرنا اسکا نام اوجیائی[۲] ہے

قاعدہ مذکور کے مطابق منہ سے ہوا جمع کر کے پھر حسب طاقت پرکرنا ناسا دوار نکالنا یہ سیت کاری[۳]

ہے - کاگ کی زبان سے یعنی منقار کیطرح جیبھ کو منہ سے تھوڑا سا نکال کر اندرونی ہوا کو اندر

جمع رکھنا اور مذکورہ قاعدوں کے مطابق حتے الامکان پر رکھنا - پھر ناسکاؤں سے آہستہ آہستہ

باہر نکالنا یہ ستلی[۴] ہے - منہ بند کرے جیسا کہ لوہار کھل دھونکتا ہے اس طرح سے اپنے

جسم میں جو ہوا مقیم ہے ایک ناسکا کے راستے جلدی جمع کرنا پھر نکالنا جس ناسکا سے پر کرنا

اُسی سے نکالنا اسطرح بار بار دخول و خروج سے جبوقت تکان معلوم ہو - دائیں ناسکا

سے جمع کرنا پھر پہلی طرح نکالنا اسطرح متواتر کرتے رہنا اس کا نام بھستریکا[۵] ہے

جس طرح بھنور کی گنجار ہوتی ہے اُسی طرح گنجار سے بائیں ناسکا کے رستے ہوا کو روکنا یعنی جمع کرنا

بقدر حسب طاقت جمع رکھنا۔ جس طرح بھنور کا بند ہوتا ہے۔ اسطرح آہستہ گنجار سے دائیں

ناسکا کے رستے آہستہ آہستہ باہر نکالنا اس کا نام بھرمری ہے۔ مندرجہ بالا قاعدہ سے

ہوا جمع کی ہوئی کو پھر وکھے ہاں جالندھر بندھ (جس کا ذکر آگے ہوگا) حلق سے نہایت

استحکام سے جمع کرنا بقدر حسب طاقت جمع رکھنا۔ پران وایو کو ناسکا کے رستہ سے آہستہ آہستہ

باہر نکالنا اس کا نام مورچھا ہے۔ بیرونی ہوا کو ودرتک (پیٹ) پیر کرنے سے گاہد جل
عمیق پانی

میں اوپر تیرنا اس کا نام پلاونی کمبھک ہے۔

**نمبر ۱ پرانایام یعنی حبس دم کا قاعدہ** نیز دیکھو ضمیمہ ضمیمہ،

اِڑا جو بائیں ناسکا کی طرف کی ناڑی ہے اس کے ذریعہ سولہ ماترہ تک پران وایو کو

پُر کرنا اور ۶۴ ماترا تک اُس کو جسم میں جمع رکھنا یا ۳۲ ماترا تک - پنگلا دائیں ناسکا

کی طرف کی ناڑی ہے - اس کے ذریعے پران وایو باہر نکالنا نہ جلدی نہ دیر سے -

نوٹ

زانو کے گرد ہاتھ گھما کر ایک چٹکی بجانا اس قدر وقفہ کو ماترا کہتے ہیں .

آٹھ پہر میں چار بار پرانایام کا ابھیاس کرے - صبح صادق ۱ دوپہر ۲ شام ۳ نصف شب ۴

ان چاروں وقتوں میں ۸۰ - ۸۰ پرانایام کرنے چاہئیں . جس وقت پران وایو محو ہوتی ہے

اُس وقت دل کو خاص طاقت حاصل ہوتی ہے - اور نہایت مستقل اور مضبوط ارادہ بن جاتا ہے -

جس وقت دل کو طاقت جمعیت حاصل ہوتی ہے اُس وقت پران وایو بھی طاقتور ہو جاتی ہے -

ایسی حالت میں پرانوں کو واپس لوٹانا ایک نہایت مشکل امر ہوتا ہے۔ اسی طرح دل کا۔ اگر منقبض پرانوں کو

منتشر کرنے میں جلدی ہرگز نہیں کرنی چاہیئے بلکہ آہستہ آہستہ لوٹانا چاہیئے۔ پہلے اپڑا کے راستے

پران وایو کو روک کر پھر حسب استطاعت جمع رکھکر اس کے راستہ سے نکالنا شروع کرے۔ اسی طرح چندر

روپی اپڑا اور سورج روپی پنگلا کے ذریعے پرانایام کی مشق سے تین مہینہ تک گوپ سادھک

کی ناڑیاں شدھ ہوتی ہیں۔ قاعدہ کے مطابق پرانایام کے ابھیاس سے ناڑی چکر صاف ہونے پر

سوشمنا کا مکھ [illegible] آرام سے [illegible] ہے۔

پران دسم دوار میں جا سکتے ہیں + کنڈلی (ایک گرہ مغبولہ) سوشمنا کو اپنے جسم سے لپیٹ کر

اور ۳½ بل دیکر اپنے دم کو منہ میں دبا کر۔ ناف کے ہمیشہ عین وسط میں مقیم رہتی ہے۔

یہی وجہ ہے کہ انسان کے پران سوکشما میں نہیں جا سکتے۔ اس لئے پرانوں کو دسم دوار میں لے جانے کے شائق

ناممکن ہو بہتر اس موقعہ پر پرانوں کو ٹھہرا کر بیانے اوس کنڈلنی کو جلد گمان کرتے ہیں۔ ایسے

یوگ ابھیاسی کو ہی یوگ کا لطف آسکتا ہے۔ (گیر بیانیر بندھ لگا کر پرانایام کا قاعدہ استعمال ہوتا ہے)

بندھ تین ہیں۔ اوڈیان[1]۔ جلندھر[2]۔ مول[3] پرانوں کا نکالنا۔ جمع رکھنا

پیٹ کے غرب کی طرف پر رکھنا ناف کے ذریعے اوپر جمع رکھنا یہ موت کو جیتنے والا اوڈیان[1] ہے۔ Back

حلق کو سنکوچ کرکے ٹھوڑی کو ہردے کے نزدیک نہایت استحکام سے لگانا یہ ضعیفی اور پیری کو

روکنے والا ہے۔ جلندھر بندھ[2] ہے + سدھ آسن کے ذریعے پہلے بائیں پاؤں کی

ایڑی سے گدا اور لنگ کے وسط میں جو یونی ہے اسکو دبا کر پران وایو کو اندر جمع کرنا گودا کو سنکوچ

کرکے اُس کا نام مول بندھ ہے + اوڈیان بندھ یعنی پرانوں کی روک یا جالندھر بند

پرانوں جمع رکھنے کے وقت - اور مول بندھ پران کو بھرنے کے وقت ایسا استعمال کرنے سے ان تینوں

بندھنوں کے ابھیاس سے کنڈلی شکتی کا پتہ لگتا ہے - اوڈیان بندھ و مول بندھ کرنے سے

اپان وایو اندر جمع ہوتی ہے - جالندھر کرنے سے پران وایو نیچے جمع ہوتی ہے - تو پھر پران اپان

کی ایکتا ہونے سے جٹھراگنی (حرارت غریزی) نہایت تیز ہوتا ہے - اس کی حرارت سے بے ہوش ہو کر کنڈلنی

سوکھشمنا کو منہ سے چھوڑ دیتی ہیں ، یہ کنڈلنی اس گرمی کے شعلہ سے اسطرح بھاگتی ہے جس

طرح سرپنی سیدھی سی کی طرح سوراخ میں جا گھستی ہے - اسیطرح یہ کنڈلنی صاف و سیدھی ہو کر

سوکھشمنا کے ساتھ مل کر برہم مندر میں جا سماتی ہے - پھر جب سوکھشمنا راستہ صاف ہو جاتا ہے

پھر پران اور یوگی کا سوکھشم شریر بھی ساتھ ساتھ چل سکتے ہیں۔ غرضیکہ آدھار چکر سے متصل

لطیف جسم

تریون اگنی کنڈ سے مول بندھ کر کے اس استھان سے اگنی بھی ساتھ ہو جاتا ہے۔ اس کے

نتیجہ سے یوگی کو گمن آگمن کی پراپتی ہوتی ہے۔

"پرانام یام کے ابھیاس سے دھارنا میں من قائم و شدھ ہوتا ہے۔"

**پرتیاہار کرنا** - مرغوب و نامرغوب اشیا جو حواسوں کے ذریعے محسوس ہوتی ہیں۔

اُن کی محبت و نفرت کو بھلا دینا یعنی نرم - سخت خوبصورتی بدصورتی لذت خوردنی دیدنی

شمیدنی - شنیدنی - گفتنی غرضیکہ لذات محسوسات سے آزاد ہونا کیونکہ ان کی ترک کا نام ہی

جسم کی محبت کا ترک کرنا - دراصل موتو قبل انت موتو یعنی مرنے سے پہلے مرنا اسیکو کہتے

ہیں - اس جسم میں ۲۵ مرم استھان ہیں - ان سب سے من کو آزاد کرنا ہر دو انگوٹھا پاؤں

محسوسات کے آلہ

دونو ٹخنے۔ دونو ساق۔ دو دل کے اصلی مقام۔ دو زانوں کے درمیانی حصہ دو ابروؤں کے درمیانی حصہ
بن ودت

مقعد۔ کمر۔ آلہ تناسل ناف۔ ضمیر۔ حلق۔ تالو۔ سوراخ بینی۔ ہر دو چشم کے دونو لعلین پیشانی

اینڈ
برہم مندر کی یا ان تمام جگہوں میں پران وایو کو گردش دینا یعنی اُتارنا۔ چڑھانا غرضیکہ دل اور حواس
اُم اللہ

کو لذات سے باز رکھنا بھی بھاری ریاضت ہے۔ کیونکہ انسان کے اندر بہشت اور دوزخ ہیں

تمثیل جسم ایک رتھ ہے۔ اور آتما اس میں سوار ہے۔ اور آنکھ وغیرہ اندری اس رتھ کے گھوڑے ہیں
روح

پرماتما سارتھی اعمال ان کا رستہ ہے۔ نجات کے رستہ ادھیاتم ~~جمنا ہے~~ ~~سکھیا~~ نابھی کر
ذات مطلق رتھ چلانے والا ضمیر خلق

کنٹھ کوپ ادھی بھوتک۔ ادھی دیو اس سبب سے دھارنا کے دلیش تین قسم کے ہیں۔
قیام کی منزلیں
حلق

جنمیں ہردے چکر نابھی چکر کنٹھ کوپ آدھار چکر زبان کا اگلا حصہ۔
ضمیر ناف حلق آلہ تناسل اور مقعد کا وسط

ناسکا کا اگلا حصہ - ابروؤں کا درمیانی حصہ یہ ادھیاتم ہیں ۔ سورج منڈل - چندر منڈل

دھرو اُدے - تجھتر آدھی دیوں جواہرات - اُتم درخت کی شاخیں - سالگرام اوگ کی مورتیاں ادھی بھوتک

ہیں - انمیں کہیں بھی دل لگاکے دھارنا کرے تو دل استھقت یکو ہر ندرہ ہوسکتا ہے - اور بھومی -
زمین

جل - تیج - وایو - آکاس ان پانچ مہا بھوتوں میں پانچ طرح کی دھارنا ہوتی ہے - انمیں
پانی اگنی ہوا خلاء

پاؤں سے زانوؤں تک پرتھوی - اور زانو سے مقعد تک جل مقعد سے ضمیر تک اگنی ضمیر سے ابروؤں تک

یعنی میانہ ہر دو ابرو ہوا - ابروؤں کے درمیانی حصہ سے لیکر برہم رندر تک آکاش تت ہیں -
ام الدماغ

جب یوگ ابھیاس کرتے ہوئے دھواں - سورج - اگنی - ہوا - کرم شب تاب - بلور - منی چندر ما

اس قسم کے نظارے ضمیر میں ظاہر ہوں - تو پھر سمادھی کے ذریعے بہت جلد برہم کا ساکشات
۲۱ لبد

ہوجاتا ہے - پھر تمام دنیا کو عرصہ کا خواب سب طرف سے شونیہ نظر آوے - اسی طرح کی دھارنا
خالی

کرنے سے بھی دل استھت ہوجاتا ہے - سرب شکتیمان جو تمام موجودات کا آفرینندہ ہے - اس کے
مقیم

تصور میں بھی دل مقیم ہوسکتا ہے - (اسکا دھیان)

جو ایشور اودیا - اسمتا راگ دویش ابھینویش یہ پانچ قسم کے کلیش ہیں
بدعلمی بُرمساوات محبت نفرت

اور شبھ و اشبھ جو متضاد فعل ہیں - ان کا جو سکھ دکھ ثمرہ ہے - ان کا جو باعث ہے - ان سب سے آزاد

وہ ایشور ہے - اس لئے وہ ایشور - خود مختار - محیط کل - دائم آزاد ہے اور قوت پیدائش قوت پرورش
وشنو برہما

قوت فنا اندر - کشب - دکش آد جو پرجاپتے ہیں - ان سب کا حکمران و مالک ہے - او کار ج
مہادیو

پرت یہنج سے بری ہے - پرکرتی سے پرے ایسے دیو کو (جینا نا تھ مانتا ہے) برتر از قیاس و وہم و عقل
وہم

منزہ

پاک از تمثیل ہے وازنقش اوس ایشور کا نام (اونکار ہے) آدرشٹ نگرھ۔ متوحی بھاونا

ॐ اسم اعظم

کرنے گریہ۔ سگرون۔ سروشکتیمان اسکے نام ہیں۔ اس کے جپ کرنے سے ایشور کی

ورد

قربت اور پرسنتا ہوتی ہے۔

ظہر علامہ

آکار۔ اوکار۔ مکار۔ اردھ ماترا اس طرح سے چار مفردات میں یہ تقسیم ہوتا ہے۔

بلحاظ حالتوں کے (عالم بیداری میں وشو وراٹ) یہ آکار سے مفہوم ہوتا ہے۔ بحالت خواب

تیجس ہرن گربھ یہ اوکار کا مفہوم ہے۔ حالت سکھپتی پراگیہ۔ ایشور یہ مکار سے

خواب غفلت

حالت توریا۔ ساکھی۔ برہم یہ اردھ ماترا کا مفہوم ہے۔ اردھ ماترا کو اماترا اونکار

نام حالت سے مبرا

بھی کہتے ہیں۔ اس طریقہ سے چاروں ماتراؤں کا ارتھ یاد کر کے پھر آکار۔ اوکار ہیں۔

مطلب

اوکار - مکار میں مکار اردھ ماترا میں محو کرکے شغل رکھے یہ اونکار سے مراد ہے - اگرچہ

چاروں ویدوں میں جپ - سوئت رچا - یجو ایک اکھشر آدک سام میں - اور انہیں گایتری

منتر اوتم ہے - گایتری سے ملا ہوا - برہمنوں کے ذریعہ سمجھا ہوا اونکار منتر اُتم ہے -

مندرجہ بالا قاعدہ کے مطابق اصلیت سمجھ کر اونکار کا جاپ کرنے پر تب پش چین جو اننتر آتما ہے

اُس کا ساکھشات کار ہو جاتا ہے - اونکار ہی پر - اپر برہم سروپ ہے -

**دوسرا قاعدہ** یہ ہے - کہ ایک اونکار جیوتی ہی مصفا خلا کی طرح ہر جگہ محیط ہے -
عین نور

| درڑھ - | اننت | اچل | نت | آد | مدھ | انت سے رہت |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| مستحکم | بے تعداد | غیر متحرک | دائم | آغاز | وسط | انجام سے بری |

| ستھول - | سوکھشم - | اناکاش | آوان | اروپ | ارس | اگندھ | ابری |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| کثیف | لطیف | بے شکل | بلا رنگ | لاحال | لاذائقہ | بلا بو | بے حد . |

انامی آنندروپ سرب جگت کارن اموُرت اجنم اونانشی ادرش

بلانام عین سرور آفرینندہ بلاتصویر نہ پیدا ہونے والا نہ فنا ہونے والا۔ نظر میں نہ آنے والا۔

گیانی جیون کرے درشن سب سے اندر باہر۔ ہر طرف منہ والا آنکھ والا۔ پاؤں والا۔ لمس والا۔

عارفوں کو نظر آنے والا

ہاتھوں والا اور ان سب سے نرالا اور نظیر ہیں لانے والا جو ست چت آنند برہم ہے۔ اسکو
یعنی علم سرور

(چینتا ناتھ سمرن کرتا ہے) دھیان روپ منحصر سے پرماتما کا ساکشات کار ہوتا ہے۔ جب
اظہار یعنی تصور استغراق

دھی بدار کتھ سروپ پاکر من اپنا آپ بھلا دیتا ہے۔ یعنی ہر قسم سے امتیاز جو دوئی کا
مطلوب

خاصہ ہیں۔ ترک کرکے مطلوب میں مقیم ہو جاتا ہے۔ اس کو سمادھی یعنی مراقبہ وصل حق

کہتے ہیں۔ یہ جسم برہمانڈ روپ ہے۔ تالو میں چندرماں۔ آٹھ کلا
کل عالم

استحقت ہے۔ جو رات دن ادلنا کو پر آب حیات برساتا ہے۔ اور یہ آب حیات دو حصوں میں منقسم

ہوتا ہے ۔ جسم کی حفاظت کے لئے **ایڑا** جو بائیں سوراخ کی طرف ناڑی ہے اُس کے ذریعے

تمام جسم کو سیراب کرتا ہے ۔ ایڑا کا قیام بائیں بھاگ میں ہے ۔ شدھ میرو چندر ماں آنند سے

اپنے منڈل سے ایڑا کے وسط سے جسم کا محافظ ہے ۔ میرو ڈنڈ کے نیچے بارہ کلا سنجلت

دائیں طرف سورج استھت ہے ۔ پنگلا ناڑی کے ذریعے ۔ پرجاپتی سروپ گتی ادیرو ہے ۔

سورج امرت دھاتو کو اپنی کرنوں سے کھا جاتا ہے ۔ اور وایو منڈل کے ساتھ جسم میں گردش کرتا

ہے ۔ گدا سے دو انگل اوپر میڈھو سے دو انگل نیچے مدھ میں چار انگل وستار کا **آدھار پدم** ہے
تعدد

اُسکی ڈنڈی یعنی آلہ تناسل میں چھ یونی ہیں ۔ یہ یونی یوگیشوروں کو معلوم ہوتی ہے ۔ اسی مقام پر
ناس

کنڈلنی شکتی $3\frac{1}{2}$ بل سے حلقے خمیدہ صورت سے بجلی کی طرح چمکتی ہوئی سوکھشمنا کی رستہ میں مقیم ہے
پیچ

زبان چشم
یہ ناڑی ۔ مول آدھار سے اوٹھکر جیہوا ۔ نیتر پاؤں کے انگوٹھا ۔ گدا ۔ کان ۔ گلہ ۔

بغل ۔ انگلیاں ۔ پاد ۔ لنگ تمام اعضاؤں میں پھیلی ہوئی ہے ۔ یعنی مول آدھار سے چل کر اپنے

[12]
اپنے ستھانوں میں جا داخل ہوتی ہیں ۔ دوادش کلا سے لیت ہے سورج منڈل کے وسط میں پر جو لت اگنی

بروہنل حرارت غریزی

دستی کے تمام پراں ہضم کرتی ہے ۔ وہ وشوانر اگن ہے جو جسم کو برقرار اور طاقت میں رکھکر ضعیف
غذا

نہیں ہونے دیتے ۔ اس وشوانر اگن کو گورو کی ہدایت کے مطابق روشن کرے ~~یعنی کی ہوتی~~

نت آن کا ہوم کرے ۔
غذا کھانا

یوگ وتیا گورو کی تلقین سے ۔ جب سے پاک ۔ معمولی غذا کھاوے اور اسی کھانا میں ہم

آسن باندھ کر یوگ ابھیاسی پرانایام کرے ۔ دائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے پنگلا کو روک کر

ایڑا سے سانس چڑھاوے - حسب طاقت اُن کو روکے پھر پنگلا سے خارج کرے۔ پھر پنگلا

سے جمع کرے۔ طاقت کے مطابق قائم رکھے - پھر ایڑا سے آہستہ آہستہ نکالے - بکتی سے

وسلوک کرے - ایکاگر برت رکھے - صبح۔ دوپہر شام نصف شب ان چار وقتوں
دل جمع

میں ابھیاس کرے - کھٹا - کھنڈ - تیز نمک - تلخ غذا کا استعمال نہ کرے - بہت چلنا پھرنا

نہ کرے - صبح غسل کرے تیل ملنا - چوری - ہنسا - مجامعت - کسی سے زیادہ محبت

آگ تاپنا زیادہ نہ کھانا - یوگ ابھیاسی و تیاگ دینا چاہیے ۔ روغن زرد - دودھ شہد
کافور

پان وغیرہ خوشبویات کا استعمال - صفا لباس - چورن شیرینی زبانی - صاف مکان میں رہائش

تنہائی پسند - یوگ شاستر کا شروّن یا مطالعہ ویراگ دھیرج کھشما ریاضت
سننا ترک لذات تحمل درگزر

صفائی - پاکیزگی - شرم - گورو کی خدمت یوگ ابھیاسی کو لازمی ہے ۔ جب سورج ناڑی پنگلا

چلتی ہو اُس وقت غذا کھاوے اور چندر ناڑی اِڑا جب چلے تو سووے - غذا کھا کر پائین

گرسنگی میں یوگ ابھیاس نہ کرے - اس قاعدہ سے ابھیاسی کا تین گھڑی تک پرانایام جب قائم

ہو سکے گا تب اُس کو مقصد برآری ہوگی - پران زبان بندھ جیو آتما پرماتما اسکو ایک استھائیں

لانے کو استھان بتے ہیں - **دوسرا قاعدہ** - زبان کو تالو میں قائم کرے جو پران وایو کو پیوے

تو تمام بیماریاں رفع ہوں - یوگی پران اپان و ہونٹوں کو زاغ کی منقار کی طرح لمبا کرکے وایو

پان کرے تو ملت لدھ ہو - یوگی ہر روز صاف ہوا کھائے تو نقصان نہ ہوگا یوگی زبان کو اوپر کرکے

چندر ناڑی سے نکلا ہوا آب حیات پیتا ہے - جو یوگی راج دانتوں کو نیچے دانتوں سے دبا کر

آہستہ آہستہ وایو پان کرکے کنڈلنی شکتی کا تصور باندھے تو سدھ ہو۔ بدھوان یوگی دانت سے

دانت دبا کر آہستہ آہستہ وایو پان کرنے سے موت کو جیت سکتا ہے۔ یہ سادھن چھ مہینہ تک

کرنا چاہئے۔

## یوگ چار پرکار کا ہے۔

(منتر۱ - ہٹھ۲ - لے۳ - راج۴) سادھک بھی چار قسم کے ہیں۔ مردھ۱ - مدھ۲

اردھ ماترا۳ اردھ ماتر۴ اُتم - **مردھ** سادھک مند اُتساہی - جھوٹھ - چت - بیادھ گرست

گو رو نندک - لُلبھی - استری ورشی - پاپ بدھی - زیادہ کھانے والا - شوخ - ڈرپوک - بیمار -

بیر آدھین - سخت دل - مندو بیر چ والا - دُر بدھی - غرضیکہ ہمہ عیب معیوب - اگر شردھانت ہو تو

منتر یوگ کا مستحق ہے - **مدھ** سادھک - متوسط عقل - رحمدل - نیک کاموں کا خواہشمند

شیریں گفتار - رنج و راحت کا بھتلا - غرضیکہ معمولی سمجھ کا ہٹھ یوگ کے قابل ہوتا ہے۔

اردھ ماترا سیادھک - سکھ ربدھی - یہ یوگ کے قابل آزاد - ویروان - رحم میٹو -

سلیم الطبع - راست باز - جوانمرد - سمادھی یوگ - عقیدت مند گورو پوجک یہ سے

یوگ کا مستحق ہے - ہٹھ یوگی بھی یہ یوگ یعنی سمادھی کے قابل ہو سکتے اردھ ماترا تم

ساوک مہاں ویریہ وان - اوتساہ یکت - سروپ وان شاستر کے ابھیاس شیل

نیاتت معز    کمال شوق    مستقبل .    عالم    ان تھک

ساودلان سوئیں یوبن سمپن جیتندری بے خوف پاک طینت -

زندہ دل    بیدار جوانی    حواسوں پر قابض

سخی - خوش خلق - شرناگت پالک سنتوکھ - عقلمند - صابر - عفو پیشہ

اوپکاری    مستقل مزاج

ایماندار - راستباز - گوروکا مطیع - بری صحبتوں سے محفوظ - بیماری سے بچا ہوا

ایسا انسان ہر قسم کے یوگ ابھیاس کا مستحق ہے۔ ادھ تین سال میں سدھ ہو جاتا ہے۔

## پرتیک اوپاسنا

گہری دھوپ میں اپنے سایہ کو نظریں جما کر دیکھنا۔ یا شیشہ میں دیکھنے کی مشق سے

آتم لابھ ہو سکتا ہے۔ اس قسم کی اوپاسنا سے ضمیر میں اپنے جلوہ کا عکس پرتیت ہوتا ہے۔

**اوپرانایام** دونو انگوٹھوں سے دونو کان دونو سبابہ سے دونو آنکھیں دونو وسطی

سے سوراخ بینی خنصر و بنصر سے منہ بند کرے اس طریقہ سے یوگی وایو نرودھ بارم بار کرے

چاہے کیول کنبھک یا پورک ریچک کے ذریعے کرے تو جوتی سروپ آتما کا پروے

آکاش میں ظہور ہوگا۔ اور یوگی شری سمفرت پرماتما کانت ہو جن کرے گا۔ گویان کی سات ہوگا

کو پراپت ہوگا۔ جن کے نام یہ ہیں۔ وچارتا ۔ تنومان ۔ ستوپتی سینکلت ناکھا ۔ پدارتھ بھاونی

تیریگ ان سب کے کرتا دھرتا یا گولک بام دیو مچھندر ناتھ گورکھ ناتھ نارد آدی یوگی ہوئے

ہیں۔

## آسن یعنی طریق نشست

سدھ۔ پدم۔ گپت سنگھ۔ بھدر یہ چار عام مستعمل ہیں۔ یوگی استھان میں ستھفت کرے

پھر بائیں پاؤں کی ایڑی اوپر یونی میں استھفت کرے ہردے کے اوپر چار انگل ٹھوڑی لگا کر

استھفت کرے اندریہ اچل رکھے۔ درشٹ سے بھرکٹی کو دیکھتا رہے۔ یہ سدھ آسن ہے۔
نظر سے دونو ابروؤں کے درمیان دیکھے
حواس قائم

اور اسکو بجر آسن ۔ مکتی آسن ۔ گپت آسن بھی کہتے ہیں۔ بائیں اور یعنی ران پر داہنا قدم اور

دائیں ران پر بایاں قدم ستھاپن کرے ۔ سیدھا بیٹھ جائے ۔ داہنا ہاتھ پیٹھ کے پیچھے گھما کر بائیں

ایک آسن لگانے سے ہی یہ سب کچھ ہو جاتا ہے

ران پر جو انگشت ہے اسکو پکڑے اسطرح بایاں ہاتھ سے دایاں انگوٹھا پکڑے۔ ہردے کے نزدیک

ٹھوڑی کرے۔ ناسکا اگر دیکھے اسکو پدم آسن کہتے ہیں۔ پرکھن کے نیچے سیونی کے

ناسکا

دکھش بھاگ دائیں پاؤں کی ایڑی ستھاپن کرے پھر زانو کے اوپر دونوں ہاتھ اوندھے کرکے

انگلی پھیلا کر مکھ پھاڑ کر جیبھ باہر نکالے۔ اگر چت ہو۔ ناسکا اگر دیکھے یہ
سامنے

سنگھ آسن ہے۔ پرکھن کے نیچے سیونی دائیں حصہ میں دائیں پاؤں کی ایڑی دے اور سیونی

کے دکشن بھاگ میں دکھش پاؤں کی ایڑی دھرے اور پیچھے اپنے دونو پاؤں ان میں
حصہ

دونو بھوجا کرکے باندھ لیوی۔ یہ بھدر آسن ہے۔ (یم و نیم) اہنسا ستیہ استی

ارجو۔ کشما۔ دہیرج۔ متوج۔ برہمچرج۔ متاہار۔ دین جیون پر دیا اس بعد سے

دس ہیں۔

## پرانایام کا اور قاعدہ

پیٹ میں بھری ہوئی ہوا ۔ ناساگر دوارا باہر نکالے - جسم کو ہوا سے خالی کر دے ۔ شونیہ

بھاو سے قائم رہے یہ ریچک پرانایام ہے ۔ باہر کی ہوا ناساکاؤں کے ذریعے اندر

جمع کرے پران کو نیچے سے اوپر کی طرف لے جائے اس کا نام پورک ہے ۔ پہلے ریچک

پھر پورک کرے پران جمع کرے بعد اس کے ریچک پورک سے خالی کر پران جمع کرے اس کا

نام کنبھک ہے ۔ نہ ریچک نہ پورک کرنا اس کا نام کیول کنبھک ہے ۔

نہ ریچک نہ پورک کرنا صرف ناساکاؤں سے اسمقت پران وایو ایک بار ہی آرام سے لے

ہر دو بین کرنا اسکا نام کیول کنبھک ہے ۔ پورک میں برہما کا دھیان کنبھک میں وشنو کا

ریچک میں رودر تراٹک میں نرنجن کا دھیان کرے

پرتیہار - شبد سپرش روپ رس گندھ جس کے ساتھ ازلی
آواز لمس صورت ذائقہ خوشبو

طبعی طور پر حواسوں کا سمبندھ ہے۔ اُن کو بطور خطرات باز رکھنا۔ دل کو جمع کرنا

یعنی کسی حواس سے الفت نہ رکھنا یہ ایک پنچم انگ یوگ سادھن ہے۔ **دھارنا** - دل کو

کسی طرف نہ جانے دینا یعنی کوئی خیال پیدا نہ ہونے دینا۔ اپنے آپ میں قائم رہنا - گو مشکل

ہے - مگر جس قدر ہو سکے کرنا - **دھیان** - خیالات سے رک جانے کا نام اور

اپنے آپ کو میں قائم ہونے کو دھیان کہتے ہیں - **سمادھی** - جب دل دنیا بنت و چھوڑ تمام
مراقبہ

قسم کی خواہشوں سے مبرا ہو کر اپنے آپ میں محو ہو جاوے - اسکو عارف لوگ اسم و اہنکار لوگوں کا

جو لوگ ست عین بنا و بیرونی - دراصل خود بخود غیبی دستیں

سمادھی ہوتے ہیں ۔ دھارنا - دھیان - سمادھی یوگ کی منازل ہیں

یم و نیم وغیرہ سمادھی کے لوازمات ہیں ۔

## اجپا گائتری

یہ یوگ شرشٹیوں کو موکش دواتا ہے ۔ (ہَں) نفس کی بیرونی آواز سے یہ نفس یعنی نجات دہندہ

دم باہر نکلتا ہے ۔ (سں) سے اندر جاتا ہے ۔ اس طرح دونو الفاظ کی ملاوٹ سے ہن سو

نفس کا جاپ یہ جیو سدا کرتا ہے ۔ جب گورو کی تلقین سے نالاہ کے مطابق سوکھمنا

نالی کے ذریعے ہنس ہنس الٹانے سوہن جب ہووے اس کا نام اجپا جپ ہے

ع زنیے وردت شود وردِ خدا اے دل نمیدانی - چونکہ آٹھ پہر

میں ۲۱۶۰۰ دفعہ ہنس منتر کا جپ ہمیشہ سب جاندار کرتے ہیں ۔ جانتا کوئی نہیں

دسواں کواچ

یکسوئی سے دل لگا کر اس سروڑ جپ میں ابھیاس کرنے سے دس طرح کا ناد (آواز) اُتپن ہوتا ہے۔

چنی چنچنی۔ گھنٹہ۔ سنکھ۔ تنتری۔ تال۔ وینو۔ مردنگ۔ بھیری۔ میگھ

ان نادوں میں سے نزر کرکے جو میگھ ناد ہے اس کا سادھن کرے۔ کیونکہ یہ ناد

برہم پراپتی کا اصلی سادھن ہے۔ (دس مدرا) مہا مدرا۔ مہا بندھ۔

مہا بیدھ۔ کھیچری۔ اوڈیان۔ مول بندھ۔ جالندھر بندھ۔

وپریت کرنی۔ شکتی چالنی۔ (چھ کریا) دھوتی۔ وستی۔ نولی۔ بجرولی۔

تراٹک۔ نیتی۔ کپال بھراتی۔ ان سے بلغمی۔ صفراوی ہر قسم کی بیماریاں

رفع ہو جاتی ہیں۔ (سدھی) انیما۔ مہیما۔ گریما۔ لگھیما۔ پراپتی۔ پراکرم۔ ایشا

وِشتا - یہ آٹھ سدھیاں یوگی کو پراپت ہوتی ہیں۔ مگر یوگی چونکہ واصل حق ہونے کا اصلی خواہشمند

ہوتا ہے۔ اس لئے اُن کو ترک کر دینا ہی مکتی کا باعث ہے۔

## مہاں واک

تتوم اسی - پرگیانم برہم - اہنگ برہم اسمی - ایم آتما برہم

شام وید رگ وید یجر وید اتھرو وید

سری مہاں یوگی راج سوامی چینا ناتھ جی کا تصنیف کردہ سدھانت یوگ

ختم

# اشٹانگ یوگ

اونگ برہم آنندنگ ۔ پرم سکھدنگ کیولنگ گیان مورتیم ۔ دوند آتیتنگ ۔ گگن سدرشنگ

تتومسی آدی لکشیا ۔ ایکنگ ۔ نتینگ بمل مچلنگ ۔ سرب سدھی ساکشی ۔ بھوتنگ بھاواتیتنگ

ترگن رہتنگ سدگر نتنگ نمامی

## اجپا گائتری

اجپا نام گائتری یوگینا موکش داینی ۔ بسیہ سنکلپ ماترین سرب پاتے پرموچیتے

ہکارین دہر یات ۔ سکارین وِشتی پُنا ہنس ہنس تیموں منتر جیودر جپتی سردا ۔

## طریقہ

صبح کے وقت سدھ آسن پر بیٹھ کر سنکلپ کرے ۔ ادہیا سگ پورسا آدھی

ہوراتر ۔ چرت ناسا پٹن ہر سر شواسنی ۔ شواس آتمک کھوٹ شت

ادہ لنگ دنشتی سنہہ سنکھیا کا جپ گایتری جپنگ کرکھی ۔

مول آدہار سوادھشٹھان ۔منی پور ۔ اناہت ۔ وشودھو ۔ آگیاچکر

برہم مندر استھیہ بھیا سدھ سرستی لکشمی گوری پران شکتی

گیان شکتی چت شکتی سمتے بھیو ۔ گنپت ۔ برہما ۔ وشنو ۔ رودر

جیو ۔ گورو ۔ پرماتما بھیو ۔ یتھا سنکلپا گنگ ۔ کھوٹ شتگ ۔ کھوٹ سہنک

سہنسر میلنگ ۔ جپا گائتری ۔ جپنگ ۔ پرتیکنگ لا نویدیامی

نویدنیا آدیراتا کال ہاربھیو دوتی پراتا کال پرینگ ناسائینی

سرت شواس آتمنگ کھٹ سٹ آدی لیک وشنی سہنسر سنکلپیاکم

جپا گائتری ۔ جب مہوراتر نیا اننگ کرکھتی اتی جاجانا جپا گائتری

## سنکلپنگ کرتوا سوکرت ماچریت ۔

نوٹ ۔ یہ تمام ~~تبلتا~~ عبارات سنسکرت بھاشا میں صحت لفظی کے ساتھ بجنسہٖ یعنی حفظ کرنی چاہیئے ۔

اس گائتری کے برابر جیو اور ~~آتما~~ برہم کی ایکتا کرنے والا کوئی منتر نہیں ۔

## اشٹانگ یوگ

نوٹ ۔ اصل گرنتھ بھاشا سُلیس میں ہے ۔ معمولی محنت سے پڑھا جا سکتا ہے ۔ اُلٹم میں ہے ۔

اُس سے یادداشت بھی اچھی ہو سکتی ہے ۔ مگر جو اردو دان کم و بیش بھاشا تک نہیں جانتے اور نہ

تھوڑی سی محنت گوارا کر سکتے ہیں ۔ ان کی آسانی کے لیے اختصار سے اس کا ترجمہ ضروری

ضروری مدارج کا کیا گیا ہے ۔ البتہ بعض جگہ اول مضامین کو جن کی کچھ صراحت یوگ سدّانت

میں درج ہے ۔ طوالت کے لحاظ سے مکمل اعادہ نہیں کیا گیا ۔

جو صاحب یوگ ابھیاس کے شائق ہوں ۔ انہیں واجب ہے ۔ کہ گورو جی سے اپدیش لینی نفیس کلام

اچھی طرح سے سمجھ ہوئے - یم - نیم - سادہن - آسن جمانا سب قاعدے

سمجھ ہیں - آسن - چوراسی لکھ ہیں - ان میں چوراسی سدھ لوگ استعمال کرتے ہیں۔

اور ان میں سے سولہ ۱۶ کا خصوصاً استعمال ہوتا ہے - اور ان سولہ میں سے دو نہایت آسان

اور مروج عام ہیں - پہلے یہ منتر پڑھ کر بعد یوگ ابھیاس شروع کرنا چاہئے - (اونگ نمہ سوائے

گرو دیو نادیو یوگ دلیاتمنے) سولہ ۱۶ آسنوں کے نام - سوستی - گئو مکھ - ویر

یوگ - کوکٹ - کورم - دہنکھ - اُتّھم تان - مور - شیو - سدھ - پدم - سنگھ - بھگ عدگ

ان کی تشریح کہ جس طرح یہ آسن جمائے جاتے ہیں - اس اصل گرنتھوں وغیرہ یوگ

مارگ پر کاشک گورنڈ سنگتا وغیرہ عموماً یوگ کے گرنتھوں میں درج ہے - جوں جوں کسی کو

شوق ہو استعمال کرے - مگر گورو کے بغیر سمجھنا نہیں چاہیئے - کیونکہ استاد کے بغیر کوئی بھی

ودیا نہیں آسکتی - چہ جائیکہ اس باطنی ودیا کا پتہ چلے چار آسنوں کی صراحت لوگ سدہانت

میں ہو چکی ہے - اس سے باقی آسنوں کا حال کوئی کوئی پا سکتا ہے - اس لئے سب آسنوں کی صراحت

نہیں کی گئی - شائقین خود سمجھنے کا سامان پیدا کر سکتے ہیں - پھر آسنوں کی وضاحت کی گئی ہے

دیکھو ضمیمہ -

جگہ جہاں ابھیاس کرنا ہے - ایسی ہو - بے خطر - مصفا اور دل کو فرحت بخش

ہو - کسی قسم کی تشویش نہ ہو - دل کی یکسوئی سے یم - نیم - پرانایام - پرتیہار - دھارنا

دھیان - سمادھی - کے قواعد کے مطابق روزمرہ حسب ہمت شغل کرنا چاہیئے -

غذا - لطیف - زود ہضم - مگر مقوی استعمال کی جائے ۔

کھوٹ کرم ۔ کے سادھن کے بغیر انسان یوگ ابھیاس کے قابل ہی نہیں ہو سکتا ۔ گو یہ مشکل

معلوم دیتے ہیں ۔ مگر جو فوائد ان سے ہوتے ہیں ۔ ان کا اندازہ نہیں لگایا جا سکتا ۔ سمجھو!

سے کونسا عقدہ ہے جو وا ہو نہیں سکتا ۔ ہمت کرے انسان تو کیا ہو نہیں سکتا ۔

آپ جانتے ہیں کہ ظاہری علم حاصل کرنے میں کیسے کیسے مشکلات کا سامنا ہوتا ہے ۔ یہ تو

علم باطن یعنی خدائی کا علم ہے جس قدر بھی حاصل ہو جائے غنیمت ہے ۔

کھوٹ کرم سادھن سے انسان کو کسی قسم کی بیماری ۔ کمزوری نہیں رہتی اور آئندہ ہمیشہ

بیماریوں سے محفوظ رہتا ہے ۔ جب تندرستی ہزار نعمت ہے ۔ اور ایک قسم کے روزمرہ ابھیاس سے

بلا دوام ہو سکتی ہے ۔ تو اور کیا چاہیے:

## تشریح کھٹ کرم

**۱ دھوتی** باریک کپڑا پندرہ ہاتھ لمبا ۔ پانچ انگل عرض اس کو نگلنا سیکھنا چاہیے پھر منہ سے نکال کر اس کو دھو ڈالنا چاہیے ۔ کوئی بیماری بلغم بادی کی نہیں رہتی حتیٰ کہ جذام تک بھی اس سے دفعہ ہو جاتا ہے ۔ **۲ وستی** ناف تک پانی میں ہو کر کولٹ آسن سے بیٹھ کر مول چکر سے پانی پیٹ میں بھرے ۔ جب پیٹ بھرا جائے تو پھر نکال دیوے ۔ مگر یہ ورزش گورو جی کے سامنے ایسا ہی کر سکتا ہے ۔ خود بخود سمجھ میں نہیں آ سکتی ۔ اس سے باد گولہ ۔ استسقا ۔ اس قسم کی بیماریاں دور ہو کر حرارت غریزی نہایت درجہ تک بڑھ جاتی ہے ۔ اور چہرہ کی رنگت شرابی ہو جاتی ہے خصوصاً آنکھیں نہایت چمکدار اور روشن ہو جاتی ہیں ۔ ہردا یعنی ضمیر کنول پھول کی طرح کھل جاتا ہے ۔

اور نہایت عمدہ عمدہ شبد پردے میں ہوتے لگ جاتے ہیں۔ **نیتی** ایک سوت کی ڈور بنا کر

سوراخ بینی سے سوس چلا کر منہ کے رستے باہر نکالے۔ اسکو **کپال شودھنی** کہتے ہیں

دبیہ درشٹی سے کئی پوشیدہ راز بنا سکتی ہے۔ اور کوئی بیماری دماغ میں نہیں رہتی **تراٹک**
اندرونی نظر

یہ حرف آنکھوں کا دھیان جمانا ہوتا ہے۔ نہایت باریک چیز پر نظر ٹھہرانے سے جب تک آنسو جاری نہ

ہوں دیکھتے رہنا اس سے آنکھوں کی تمام بیماریاں دور ہو جاتی ہیں۔ اور نیند میں شانتی اور دل

خوشیات سے پاک ہو جاتا ہے۔ اس لئے یوگی زیادہ تر تراٹک کا ابھیاس کرتے ہیں۔ اس سے معت

کا ڈر بھی نہیں رہتا۔ اس کے متعلق سوامی جی کا رائے ہے۔ کہ یہ نہایت قیمتی بلکہ بے بہا ابھیاس

ہے۔ اسکو ہر طرح سے پورا کرنا مناسب ہے۔ آنکھ کی تمام بیماریاں اس سے دور ہو جاتی ہیں۔

**نولی** - یہ سواسوں کا تبادلہ نہائت زور سے کرنا پڑتا ہے - جیسا کہ کمہار کا چرخہ چلتا ہے اسطرح

سواس چلانا چاہیئے - یا جس طرح دودھ رڑکا جاتا ہے - سواس چلانا چاہیئے - اس کے لئے خاص

ابھیاس کی ضرورت ہے - اس کا ابھیاسی پرندوں کی طرح اڑ سکتا ہے - انتہ ہرن کا کنول جو الٹا ہوا ہے

سیدھا ہو جاتا ہے - کسی قسم کی بیماری جسم میں نہیں رہتی - حرارت غریزی حد سے بڑھ جاتی

ہے - اور جسم میں کوئی کمی نہیں رہتی تمام ناڑیاں شدھ ہو جاتی ہیں - غرض ابھیاسی کو اس سے

بڑھ کر کوئی کرم فائدہ بخش نہیں ہو سکتا - **پون وستی** - پہلے پانی سے وستی کرے پھر پون

ہوا بذریعہ انفاس پیٹ میں بھرے بدم آسن یوگ رواکو روک رکھے جب تک ہوا محفوظ رہیگی - تب

تک بھوک اور پیاس کا اثر نہ ہوگا - غرضیکہ بغیر کھانے پینے کے جسم رہ سکتا ہے - یہ نیتر پڑھکر

(اڈنگ ہرنگ کارے تمہ) کرے ۔ مول کنول ہمیشہ پرمعیت ہے ۔ اولٹی گنگا

جھم کو چلے یہ دستی بغیر جسم کے سب بھوگ بھوگ سکتی ہے ۔ **برہم داتن** ۔ سوالہ ہاتھ کی باریک

سوت کی رسی اور صاف داتن لیکر ناف تک چلانا ۔ مگر نہائت آہستہ آہستہ اس سے بلغم کا جالا

دور ہو جاتا ہے ۔ سوئی ہوئی ناگنی جس کو کنڈلنی شکتی کہتے ہیں اسکو جگا دیتی ہے ۔ اور برہم دوار کا

جو رستہ اس نے روکا ہوا ہے چھوڑ کر کوچ کر جاتی ہے ۔ اور نہائت زور دار اونکار شبد پرگٹ ہوتا ہے ۔

جو ناخنوں سے لیکر سر تک بھر جاتا ہے ۔ اسکے سادھن سے سروسکھوں کی پراپتی ہوتی ہے ۔

**کپال بھراتی** کی پدم آسن بیٹھ کر پرانس کا جاپ کرنا جس طرح لوہار کھل کو دھونکتا ہے ۔

اسی طرح ابھیاسی بہن کو جلدی دے اسطرح ریچک پورک کرے یہ کئی کرم سدھیوں کے

دینے والے ہیں - اس سے تمام جسم شدھ ہوجاتا ہے۔ کسی قسم کی بیماری نہیں رہتی۔ ان کھوٹ

کرم سادھنوں کے بعد پرانایام کا اصلی لطف آتا ہے۔

**جب تک پران جسم میں رہتا ہے تب تک زندہ کہلاتا ہے۔ پران**

نہ ہونے کے بعد مردہ اس لئے پرانایام یعنی حبس دم کا شغل یوگی کرتے ہیں۔ اس لئے جو یوگیشر ہوئے

وہ پرانایام کے بل سے جب تک اچھا ہوئی جسم کو رکھ لیا۔ جب جی چاہا چھوڑ دیتے ہیں۔

**پرانایام ہی سے انسان زندگی پر قابو پاتا ہے۔**

**پرانایام** - اس سے آتما کی شدھی ہوتی ہے۔ حواس کو جیت سکتے ہیں۔ دل جمع ہوتا ہے۔

چونکہ یہ جسم خاکی فانی ہے۔ اس لئے اس سے زیادہ محبت ضروری نہیں۔ محبت کے قابل وہ پرماتما ہے۔

